

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَىٰ وَزِيَادَةٌ
قصیدۃ الحسنیٰ
فی
اسماء النبی العظمیٰ
حضرت مولانا محمد موسیٰ روحانی بازی
طیب اللہ آثارہ و اعلیٰ درجاتہ فی دار السلام
إدارۂ تصنیف وأدب
القلم فاؤنڈیشن، 13 ڈی، بلاک بی سمن آباد، لاہور
پاکستان
حقوق طبع بنام ادارہ محفوظ ہیں



## قصیدۂ حسنیٰ پڑھنے کے فوائد بیشمار ہیں۔ اسماءِ نبویہّ کی برکت سے ہر حاجت پوری ہوگی ان شاء اللہ تعالیٰ ۔ چند اہم فوائد یہ ہیں۔

(۱) ہر قسم کی بیماری سے باذن اللہ شفاء (۲) مقدمات میں فتح (۳) دشمنوں کے شر سے حفاظت (۴) ملازمت میں ترقی (۵) افسرانِ بالا مسخر (۶) ماتحت عملہ تابع (۷) تجارت میں ہر قسم کی رکاوٹ دور ہو کر بڑا نفع ہوگا (۸) میاں بیوی میں محبت ہوگی، بیوی پڑھے تو خاوند تابع ہوگا اور خاوند پڑھے تو بیوی فرمانبردار ہوگی (۹) سفر بخیر ختم ہو کر بخیر واپسی ہوگی (۱۰) طالب علم کا ذہن تیز و حافظہ بڑھے گا (۱۱) نیک اعمال کی توفیق ملے گی (۱۲) دلوں کی تسخیر کیلئے بہت مفید ہوگا (۱۳) غیر شادی شدہ کی جلد شادی ہوگی (۱۴) رزق میں فراخی اور جادو سے بند کیا ہوا کاروبار پہلے سے زیادہ چالو ہوگا (۱۵) جنات و سحر کا اثر دور ہوگا (۱۶) بے اولاد و عقیمہ عورت پڑھے تو اللہ تعالیٰ اولاد نصیب فرمائیں گے (۱۷) گمشدہ چیز مل جائیگی (۱۸) گھر سے بھاگا ہوا شخص جلد واپس آجائیگا (۱۹) جس کے بچے پیدا ہو کر مر جاتے ہیں تو وہ ان شاء اللہ زندہ رہیں گے (۲۰) امتحان میں کامیابی ہوگی (۲۱) دلوں کا وسوسہ اور خوف و بے اطمینانی دور ہو جائیگی (۲۲) استحضارِ قلب سے بار بار پڑھے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت دل میں بڑھے گی اور خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوگی۔

## مصنف رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ان کی اولاد سے اجازت لینے سے ان شاء اللہ تعالیٰ تاثیر بہت زیادہ ہوگی۔

عامل بننے کے بغیر بھی یہ فوائد حاصل ہونگے ان شاء اللہ تعالیٰ۔ لیکن عامل بننے سے تاثیر بہت زیادہ ہوتی ہے۔ قصیدۂ حسنیٰ کے عامل بننے کے طریقے چار ہیں۔ عامل بن جانے کے بعد روزانہ ایک مرتبہ پڑھے۔ قصیدۂ حسنیٰ کے عامل بننے کے چار طریقے (اوّل) ۴۱ دن تک ہر روز ۳ دفعہ پڑھے (دوم) ۴۱ دن تک روزانہ ۷ دفعہ پڑھے (سوم) کسی ماہ (ربیع الاوّل ہو تو بہتر ہے) تین دن اعتکاف کر کے روزہ رکھے ایامِ اعتکاف میں روزانہ ۱۵ مرتبہ پڑھے (چہارم) اول ۵۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر قصیدہ شروع کرے پھر آخر میں بھی ۵۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ۴۱ دن تک روزانہ ایک مرتبہ اسی طریقہ سے پڑھے۔

⇦ پڑھنے والے حضرات سے درخواست ہے کہ (مصنف) حضرت شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ اور حضرت کی اولاد و اہل خانہ کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامداً و مصلیاً و مسلماً ، اما بعد۔ ۱۹۶۲ء کو بندہ کا قصیدہ طوبیٰ (منظوم اسماء اللہ الحسنیٰ) شائع ہوا تھا۔ عوام و خواص، مَردوں اور عورتوں میں، عرب و عجم میں قصیدہ طوبیٰ کو نہایت قبولیت حاصل ہوئی۔ حرمین شریفین میں متعدد علماء و اولیاء اللہ و عوام اسے بطور وظیفہ پڑھ رہے ہیں۔ قضائے حاجات کے لیے ہزارہا انسانوں نے تیر بہ ہدف پایا، فالحمدللہ۔

متعدد احباب نے قصیدۂ طوبیٰ کے طرز پر اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم کو عربی میں منظوم کرنے کا بار بار ذکر کیا اور تاکید کی۔ ان کے اصرار کے علاوہ بندہ کو خود بھی اس کا بڑا اشتیاق تھا۔ بعد الاستخارہ و توکل علی توفیق اللہ کرتے ہوئے انہیں منظوم کیا، جو ناظرین و قارئین کی خدمت میں پیش ہے۔ ۱۳۹۴ھ کو جب بندہ سفرِ حج پر گیا تو بقصدِ تبرک خانۂ کعبہ کے سامنے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک کے بالمواجہہ اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قصیدہ بار بار پڑھا۔ پڑھتے وقت جو کیفیتِ قلبی اردہوتی تھی وہ بیان سے باہر ہے۔

فائدہ۔ آیت لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوا الْحُسْنٰی وَزِیَادَۃٌ سے بطور تبرک تفاؤل اخذ کرتے ہوئے اس مبارک منظوم کا نام "الحسنیٰ" رکھتا ہوں۔

فائدہ۔ قصیدۃ الحسنیٰ میں ۵۲۱ نام جمع ہیں۔ جو کتبِ معتبرہ مثلاً مواہب، شرح زرقانی، قولِ بدیع وغیرہ سے بڑی احتیاط سے اخذ کیے گئے ہیں۔ بندہ کے علمِ ناقص میں عائیہ صوت میں قصیدۂ حسنیٰ دنیائے اسلام میں بے نظیر و پہلی کوشش ہے۔ بعض کتابوں میں دیکھا کہ بعض اولیاء کرام کی مدۃ العمر یہ خواہش رہی کہ کوئی شاعر اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم عربی میں اسی طرح منظوم کرے۔ فائدہ۔ ان اسماء مبارکہ کی برکت سے بہتوں کی دعائیں قبول اور حاجتیں پوری ہونگی انشاء اللہ تعالےٰ۔ قارئینِ قصیدۂ حسنیٰ یہ برکات خود محسوس کریں گے۔ میں نے خود کئی مشکلات کے لیے نہایت مفید و مؤثر پایا۔ فائدہ۔ بعض محدثین نے لکھا ہے کہ شرکاءِ بدر صحابہ رضی اللہ عنہم کے اسماء جو

بخاری میں ہیں پڑھنے کے بعد قبولیتِ دعا مجرب ہے۔ نیز حافظ سخاوی رحمۃ اللہ نے شرح الفیہ وغیرہ میں لکھا ہے کہ مدینہ منورہ کے سات فقہا جو اولیاء اللہ تھے کے نام بڑے مبارک ہیں، کاغذ پر لکھ کر گندم وغیرہ کھانے پینے کی چیزوں میں رکھنے سے ان میں بڑی برکت ہوگی۔ نیز ہر آفتِ ظاہریہ سے محفوظ ہوگی، اپنے پاس رکھے تو ہر آفت سے امان ہوگی، دردِ سر زائل ہوگا وغیرہ وغیرہ۔ وہ سات نام یہ ہیں سعید بن المسیب، عروۃ بن زبیر، قاسم بن محمد، ابوبکر بن عبد الرحمن، خارجہ بن زید، عبید اللہ بن عبد اللہ، سلیمان بن یسار۔ نیز اسماء اصحابِ کہف کے فائدے تو مشہور ہیں۔ محدثین و اولیاء اللہ رحمہم اللہ کے تجربہ کے پیشِ نظر اسماء اصحابِ کہف کے چند فائدے یہ ہیں۔ حصولِ ہر مطلوب، بھاگے ہوئے کی واپسی، آگ لگی ہوئی ہو تو اس میں ڈالنے سے وہ بجھ جائیگی یا کم ہو جائیگی، بچے کا رونا، کھیت کی آبادی و حفاظت، بخار، دردِ سر، غنا، ترقی، دردِ زہ کی آسانی، حفاظتِ مال وغیرہ وغیرہ مقاصد میں نہایت مفید ہیں۔ پس جب صحابہ رضی اللہ عنہم اور بعض اولیاء اللہ کے ناموں کی اتنی برکات تجربہ سے ثابت ہو چکی ہیں تو سید الاولین و الآخرین رحمۃ للعالمین کے اسماء کی برکات بے شک حساب سے باہر ہوں گی اور قضائے حاجات و قبولیتِ دعا کے لیے اکسیر ہوں گے۔

فائدہ۔ جس کو پڑھنا ہو وہ اول و آخر میں تین تین دفعہ درود شریف پڑھے۔ قصیدہ پڑھتے وقت تمام توجہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کرے اور یہ خیال و تصور کرے کہ قاری مدینہ منورہ میں گنبدِ خضرا اور قبرِ مبارک کے سامنے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ قصیدہ مدحیہ سنا رہا ہے۔ اسی استحضارِ تصوری سے ان شاء اللہ بڑا فائدہ ہوگا، دل پر کیف و سرور طاری ہوگا۔

محمد موسیٰ روحانی بازی
استاذ جامعہ اشرفیہ۔ لاہور
پاکستان
۱۳۹۷ھ



# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

حَمِدْتُّ اللّٰهَ رَبَّ الْعَالَمِيْنَا
میں حمد کرتا ہوں اللہ تعالےٰ کی جو تمام مخلوقات کا پروردگار ہے

عَلَى النَّعْمَاءِ حَمْدَ الْمُخْلِصِيْنَا
اس کی نعمتوں پر اخلاص والوں کی حمد

اُصَلِّىْ بَعْدَ حَمْدِ اللّٰهِ تَتْرٰى
درود بھیجتا ہوں حمدِ خدا کے بعد مسلسل

عَلَى الْهَادِىْ نَبِيِّ الْمُرْسَلِيْنَا
ہدایت کرنے والے نبی پر جو تمام پیغمبروں کے نبی ہیں

فَيَا رَبِّ احْمِنِىْ مِنْ شَرِّ نَفْسِىْ
اے اللہ مجھے بچا اپنے نفس کے شر سے

وَشَيْطَانٍ وَّ مَنْ كَانُوْا خُؤُوْنَا
شیطان اور ان دشمنوں کے شر سے جو ہیں خیانت کرنے والے

وَمِنْ مَّرَضٍ وَّ اٰفَاتٍ وَّ غَمٍّ
اور بچا تمام امراض ، آفات اور غموں سے

وَ مِنْ فِتَنٍ دَهَتْ جِسْمًا وَّ دِيْنَا
اور اُن فتنوں سے جو عیب دار کریں جسم اور دین کو

بِجَاہِ الْمُصْطَفَی الْاَسْنٰی مَقَامًا

یہ دعا قبول ہو، بحرمت نبی برگزیدہ بلند درجہ والے

حَبِیْبِیْ رَحْمَۃٍ لِّلْعَالَمِیْنَا

میرے حبیب جو رحمت ہیں تمام عالم کے لیے

مُحَمَّدِنِ النَّقِیِّ الْقَلْبِ حَیًّا

خوب ستایش کیے ہوئے، پاکیزہ دل والے حیات میں

وَ مَیْتًا فَھُوَ اَزْکَی الطَّاھِرِیْنَا

اور بعد الموت. پس آپؐ تمام پاکیزوں سے زیادہ پاکیزہ خصال ہیں

ھُوَ الْمُدَّثِّرُ الْمُذَکِّیْ خُلْقًا

آپؐ لحاف اوڑھنے والے ہیں ستھرے اخلاق والے

ھُوَ الْمُزَّمِّلُ الْمُقْرِیْ سِنِیْنَا

آپؐ کپڑے میں لپٹنے والے ہیں، قرآن و دین پڑھانے والے کئی سال تک

رَفِیْقٌ، مِنَّۃُ اللّٰہِ حَرِیْصٌ

خدا کے رفیق، احسانِ خدا بہت چاہنے والے

عَلَیْکُمْ اَیُّھَا الْمُسْتَسْلِمُوْنَا

تمہارے ایمان کو اے مسلمانو! ؛ ؛

فَصِیْحٌ دَھْثَمٌ وَرِعٌ عَفِیْفٌ

فصاحت والے، نرم خو، پرہیزگار، پاک دامن

وَسَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ اَجْمَعِیْنَا

اور سردار ہیں کُل اولادِ آدم علیہ السلام کے



جَوَادٌ صَاحِبُ الدَّرَجَاتِ بَرٌّ

سخی ، بلند درجات والے بڑے نیک

دَلِيلُ الطَّالِبِينَ الْحَائِرِينَا

رہ نما ہیں حق کی جستجو کرنے میں حیران لوگوں کے لیے

عَطُوفٌ سَيِّدُ الثَّقَلَيْنِ رَاجٍ

مہربان ، انس و جن کے آقا امیدوار

وَرَحْبُ الْكَفِّ لِلْمُسْتَرْفِدِينَا

اور کشادہ ہاتھ والے مانگنے والوں کے لیے

نَبِيُّ الرَّاحَةِ الدُّومِي فَطُوبىٰ

دائمی راحت دینے والے نبی ہیں کتنے مبارک ہیں

لِمَنْ لَبَّوْا وَتَابُوا مُصْلِحِينَا

وہ لوگ جنھوں نے لبیک کہا اور توبہ کرتے ہوئے اپنی اصلاح کی

مُقِيلٌ مَغْنَمٌ عَبْدٌ صَبُورٌ

معاف کنندہ غنیمت بندۂ خدا بہت صبر کرنے والے

وَإِنَّ اللهَ عِنْدَ الصَّابِرِينَا

اور بے شک اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے پاس ہیں

جَلِيلٌ جَهْضَمٌ ذُو السَّيْفِ نَدْبٌ

عظمت والے، معتدل سر گول پیشانی والے، تلوار والے عقل مند

ضِيَاءٌ دَامِغُ الْمُسْتَكْلِبِينَا

روشنی ، دفع کرنے والے شریروں کو

وَكَافٍ مُكْتَفٍ قُطْبٌ هُمَامٌ

کافی، اللہ پر بھروسہ کرنے والے، مدارِ دین، بلند ہمت سردار

وَ مَكْفِيٌّ وَلِيُّ الصَّالِحِينَا

کفایت کیا ہوا، دوست ہیں نیکوکاروں کے

مُهَيْمِنُنَا وَ مُصْلِحُنَا شَفِيقٌ

ہمارے امین و امن دہندہ اور اصلاح کرنے والے نبی شفقت والے

مُقِيمُ السُّنَّةِ الْغَرَّاءِ فِينَا

سنتِ بیضاء کے طریقے ہمارے اندر قائم کرنے والے

وَخَاتِمُ اَنْبِيَاءِ اللّٰهِ طُرًّا

اور تمام انبیاء علیہم السلام کے سلسلۂ نبوت کو ختم کرنے والے

وَخَاتَمُهُمْ فَتَبَّ الْمُنْكِرُونَا

اور مُہرِ ختمِ نبوت پس تباہ ہوں منکرینِ ختمِ نبوت

فَلَا يَرْجُو النُّبُوَّةَ بَعْدَ هٰذَا

اور توقع نہیں رکھتا نئی نبوت کی اس کے بعد

سِوٰى مَنْ كَانَ دَجَّالًا لَعِينَا

مگر وہ شخص جو ملعون دجال ہو

فَلَعْنَةُ رَبِّنَا اَعْدَادَ رَمْلٍ

پس خدا کی لعنت ہو ریت کے اَن گنت ذرّوں کے برابر

عَلَى الْاَتْبَاعِ وَ الْمُتَنَبِّئِينَا

جھوٹے نبی کے متبعین پر اور جھوٹے مدّعیانِ نبوت پر

كَفِيْلٌ صَاحِبُ النَّعْلَيْنِ لَيْثٌ

کفالت والے ، مبارک جوتوں والے شیر و بہادر

وَصَاحِبُ مِنْبَرٍ وَّالٍ يَّلِيْنَا

مبارک منبر والے حاکم ہیں جو ہماری سرپرستی فرماتے ہیں

وَمَمْنُوْحٌ وَّ مَوْعِظَةٌ اَبُو الْقَا

کمالات دیے ہوئے باعثِ عزت قاسم کے باپ

سِمِ الْعَالِیْ اَبٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَا

بلند تمام مؤمنوں کے روحانی باپ ہیں

رَشِيْدٌ صَاحِبُ الْاٰيَاتِ يَهْدِیْ

رُشد والے معجزات والے جو راستہ بتائے

مَنِ اسْتَهْدَوْا فُرَادٰی اَوْ ثُبِيْنَا

ہدایت مانگنے والوں کو تنہا تنہا اور گروہ در گروہ

وَاٰمِرُنَا وَ نَاهِيْنَا وَ قَاضٍ

ہمیں امر و نہی کرنے والے اور فیصلے کرنے والے

طَبِيْبٌ لَحْظُهٗ يَشْفِی الْحَزِيْنَا

دلوں کے طبیب ، کیونکہ آپ کی نگاہ غمگین کے لیے باعثِ تسکین ہے

قَسِيْمٌ مُؤْمِنٌ مُنْجٍ وَّسِيْمٌ

خوبصورت ، بڑے ایمان والے ، نجات دہندہ ، حسن والے ،

جَسِيْمٌ فَاقَ كُلَّ الْفَائِقِيْنَا

معزز بدن والے فائق ہیں تمام معززین پر

خَلِيْلُ اللّٰهِ مَحْمُوْدٌ شِهَابٌ

خاص دوستِ خدا ، ستائش کیے ہوئے ، شعلۂ حق ،

شَكُوْرٌ شَاكِرٌ لِلْمُحْسِنِيْنَا

زیادہ شکر کنندہ ، شکر گزار ہیں احسان کرنے والوں کے

خَبِيْرٌ حَامِلٌ لِلِوَاءِ حَمْدٍ

خبردار ، حمد کا جھنڈا اٹھانے والے

وَحَمَّادٌ حَمِيْدُ الْعَارِفِيْنَا

اور زیادہ حمد کرنے والے ، ستایش کیے ہوئے ہیں تمام بزرگوں کے

وَحَمْدٌ اَحْمَدُ الْمُخْتَصُّ حَمْدًا

اور عین ستائش ، سب سے زیادہ ثناخوانِ خدا ، حمد آپ کی خصوصیت ہے

فَاِنَّ الْحَمْدَ كَانَ لَهٗ قَرِيْنَا

کیونکہ حمد آپ سے (آپ کی امت و دین سے) وابستہ ہے

سَمِيٌّ صَيِّنٌ نَبَاٌ وَّمَرْءٌ

بلند ، پاک نفس والے ، عظیم خبر ، مرد

عَظِيْمٌ عِصْمَةُ الْمُسْتَعْصِمِيْنَا

عظیم الشان ، پناہ ہیں حفاظت طلب کنندگان کے لیے

وَاَنْوَرُ بَارِعٌ فَهِمٌ بَدِيْعٌ

خوب نورانی ، فائق ، بڑے سمجھ دار ، بڑے حسن والے

وَمَرْحَمَةٌ اِمَامُ الْعَامِلِيْنَا

اور سببِ رحمت ، نیک عمل کرنے والوں کے پیشوا

وَ دَانٍ[٩٢] خَيِّرٌ[٩٣] زُلْفٌ[٩٤] رَاجِحٌ[٩٥]

اور خدا کے قریب، فضل والے ، سبقت والے کمال میں راجح ،

وَ اَوَّاهٌ[٩٦] وَّ بَدْءُ[٩٧] الْمُخْبِتِيْنَا

خدا کے سامنے زاری کنندہ ، سردار و مبدأ ہیں عاجزی کرنے والوں کے لیے

كَلِيْمُ[٩٨] اللّٰهِ اِكْلِيْلٌ[٩٩] مَّبَرٌّ[١٠٠]

اللہ تعالیٰ کے ہم کلام تاجِ (انبیاء) عین نیکی کرنا

وَ فِيْئَتُنَا[١٠١] اِذَا نَحْنُ ابْتُلِيْنَا

اور ہمارے مرجع جب ہم مبتلائے مصائب ہوتے ہیں

وَ ذُوْشَرَفٍ[١٠٢] وَّ ذُوْ مَجْدٍ[١٠٣] كَرِيْمٌ[١٠٤]

صاحبِ شرافت ، صاحب بزرگی با مروت سخی

وَ اُذُنُ[١٠٥] الْخَيْرِ خَيْرُ السَّامِعِيْنَا

اچھی بات سننے والے ، سب سامعین سے بہتر ہیں

وَ ذُوْ تَاجٍ[١٠٦] وَّ ذُوْ خُلُقٍ[١٠٧] عَظِيْمٍ

صاحبِ تاجِ رسالت بلند اخلاق والے

وَ يُرْوٰى كَانَ قُرْاٰنًا مُّبِيْنًا

روایت ہے کہ آپ کے اخلاق بعینہٖ قرآن مجید تھے

وَ صَادِقُنَا[١٠٨] وَ مَصْدُوْقٌ[١٠٩] وَّ صِدْقٌ[١١٠]

ہم سب میں سچے سچے کیے ہوئے بعینہٖ سچ ،

وَ اَصْدَقُنَا[١١١] مُصَدِّقُ[١١٢] صَادِقِيْنَا

سب سے زیادہ سچے سب راست بازوں کی تصدیق کرنے والے

وَ اِنَّ اللّٰهَ اَرْسَلَهٗ [۱۱۳] سِرَاجًا

اور بے شک اللہ تعالیٰ نے انہیں بھیجا چراغِ رُشد ،

وَ [۱۱۴] مِصْبَاحًا هُدًى [۱۱۵] نُوْرًا [۱۱۶] مَّكِيْنًا [۱۱۷]

قندیلِ نجات ، ہدایت ، نور ، جاہ و منزلت والے

وَ مِفْتَاحًا [۱۱۸] لِّجَنَّاتٍ اِمَامًا [۱۱۹]

اور جنتوں کی چابی ، پیشوا ،

وَ مَأْمُوْنًا [۱۲۰] وَّ مَدْعُوًّا [۱۲۱] اَمِيْنًا [۱۲۲]

امانت دار ، بُلائے ہوئے اور معتمد

وَ جَدًّا [۱۲۳] خِيْرَةَ [۱۲۴] اللّٰهِ مُضِيْئًا [۱۲۵]

خوش نصیب اللہ کے چُنے ہوئے بذریعۂ علم روشن کرنے والے

وَ رِضْوَانًا [۱۲۶] لَّهٗ عَلَمًا [۱۲۷] مَّتِيْنًا [۱۲۸]

اللہ تعالیٰ کی رضا ، علامتِ ہدایت ، قوی

هُوَ الْمَدَنِيُّ [۱۲۹] مُسْتَغْنٍ [۱۳۰] مُّبِيْحٌ [۱۳۱]

آپ مدینہ منورہ کے باشندے ہیں ، غیراللہ سے مستغنی ، جائز بتانے والے

مَدِيْنَةُ [۱۳۲] عِلْمِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَا

آپ کامل شہر ہیں خدا تعالیٰ کے علم کا

وَ مُبْتَهِلٌ [۱۳۳] وَّ مُثْبِتُ [۱۳۴] كُلِّ اَمْرٍ

اور عاجزی کرنے والے ، ہر شئے کو قائم کرنے والے

عَلٰى مَاوَاهُ خَيْرُ الْمُثْبِتِيْنَا

اپنی مناسب جگہ پر سب قائم کرنے والوں سے بہتر ہیں

۱۳۵ حِجَازِیٌّ ۱۳۶ مُزِیْلُ کُلِّ شِرْکٍ

سرزمین حجاز والے ، دور کرنے والے شرک کو

بَدٰی فِی النَّاسِ اَحْقَابًا مُبِیْنًا

جو ظاہر ہو چکا تھا لوگوں میں کئی صدیوں سے

۱۳۷ شَرِیْفٌ ۱۳۸ ہَاشِمِیٌّ ۱۳۹ یَثْرِبِیٌّ

شریف ، ہاشمی یثرب (نام مدینہ) والے

وَ ۱۴۰ قَرْشِیٌّ اِذَا مَا یَنْسِبُوْنَا

اور قریشی ہیں جب لوگ آپ کی نسبت بیان کریں

۱۴۱ صِرَاطُ اللّٰہِ ۱۴۲ قَائِدُ کُلِّ خَلْقٍ

اللہ تعالیٰ کی راہ ، تمام مخلوق کے رہبر

وَ لَمْ نَرَ مِثْلَہٗ فِی الْقَائِدِیْنَا

اور ہم نے آپ جیسا قائد و رہبر نہیں دیکھا

وَ ۱۴۳ فَاضِلُ کُلِّ خَلْقِ اللّٰہِ ۱۴۴ شَافٍ

اور تمام مخلوق میں بڑے ، شفا دہندہ

بِطِبِّ الْخَالِقِ الْمَرَضَ الدَّفِیْنَا

اللہ تعالیٰ کی روحانی طب کے ذریعہ پوشیدہ امراض سے

۱۴۵ وَحِیْدٌ ۱۴۶ نَاصِبُ الْاَحْکَامِ ۱۴۷ مَجْدٌ

یگانہ خصال ، احکام دین قائم کرنے والے ، عین بلندی

وَ ۱۴۸ نَاشِرُہَا وَ کَانَ بِذَا قَمِیْنَا

اور احکام پھیلانے والے اور آپ اس کے لائق تھے

وَ وَاضِعُ ١٤٩ اِصْرِهَا عَنَّا فَشُكْرًا
اور احکام کا بوجھ ، ہم سے کم کرنے والے ، پس ہم شکر گزار ہیں آپ کے

وَ وَاعِدُنَا ١٥٠ وَ سَيِّدُنَا ١٥١ يَقِينًا
اور ہمارے ساتھ وعدۂ نجات کرنے والے اور ہمارے سردار یقیناً

وَ عَامِلُهَا ١٥٢ وَ صَادِعُهَا ١٥٣ امْتِثَالًا
اور ان پر عمل کنندہ اور کھول کر بیان کرنے والے حکم خدا بجا لاتے ہوئے

وَ كَانَ لِاَمْرِ خَالِقِهٖ ضَمِينًا ١٥٤
اور آپ اللہ کے ہر حکم بجا لانے کے کفیل تھے

وَ شَارِعُهَا ١٥٥ وَ صَاحِبُ ١٥٦ شَرْعِهٖ مَا
اور احکام بیان کرنے والے ، صاحب شریعت ، آپ کی

اَتَمَّ شَرِيعَةً وَّ اَتَمَّ دِينًا
شریعت کتنی اتم اور دین کتنا اکمل ہے

سَمِيعٌ ١٥٧ نَاطِقٌ ١٥٨ بِالْحَقِّ حَقٌّ ١٥٩
اسرار سننے والے ، حق بولنے والے حق ،

وَ كَانَ الْحَقُّ فِطْرَتَهٗ وَطِينًا
اور حق آپ کی فطرت و خمیر تھا

حَنِيفٌ ١٦٠ عَاقِبٌ ١٦١ يَاسِينُ ١٦٢ اَمْنٌ ١٦٣
حق کی طرف مائل ، انبیاء کے بعد آنے والے ، اے انسانوں کے سردار ، پیغام امن

نَجِيبٌ ١٦٤ ذُوجُدُودٍ مُنْجَبِينَا
شریف ، اُن آباء و اجداد والے جو عالی نسب تھے

نَجِيُّ[165] اللهِ مَوْصُوْلٌ[166] شَهِيْرٌ[167]

اللہ کے ہمراز ، پہنچے ہوئے ، بڑی شہرت والے

هَدِيَّةُ[168] رَبِّهٖ لِلْمُهْتَدِيْنَا

اللہ تعالیٰ کا ہدیہ ہیں ہدایت پانے والوں کے لیے

حَكِيْمٌ[169] حَاكِمٌ[170] دَاعٍ[171] وَّ مُحْيٍ[172]

حکمت والے ، حکم کنندہ ، دعوت دہندہ ، زندہ کنندہ بذریعہ تربیت

قُلُوْبًا رَانَهَا ذَنْبٌ رُيُوْنَا

ایسے دلوں کو جن پر گناہ کا زنگ چڑھا ہوا تھا

وَمَشْهُوْدٌ[173] مُّصَارِعُ[174] كُلِّ قِرْنٍ

شہرت والے ، گرانے والے ہر مقابل کو

وَاُعْطِيَ مِثْلَ قُوَّةِ اَرْبَعِيْنَا

اور آپ کو چالیس جنتی آدمیوں کی قوت دی گئی تھی

وَسِلْمٌ[175] لِّلَّذِيْنَ اَتَوْهُ سِلْمًا

اور صلح کرنے والے ان سے جو صلح کرنے آئیں

وَحَرْبٌ[176] لِّلَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَا

اور جنگ کرنے والے ان سے جو طالب جنگ ہوں

وَسَيْفُ[177] اللهِ سُلَّ عَلٰى عَدُوٍّ

اللہ تعالیٰ کی تلوار جو سُونتی ہوئی ہے دشمنوں پر

اِذَا دَارَتْ رَحٰى حَرْبٍ طَحُوْنَا

جب بھی گھومنے لگے شدتِ جنگ کی پیسنے والی چکی

وَ مَتْلُوٌّ [۱۷۹] عَلَيْهِ الْوَحْيُ تَالٍ [۱۸۰]
آپ پر وحی کی تلاوت کی گئی ہے، تلاوتِ قرآن کرنے والے

وَصُوْلٌ [۱۸۰] وَّاصِلٌ [۱۸۱] مَّا يَقْطَعُوْنَا
بلندی کو پہنچنے والے، جوڑنے والے وہ رشتے جنہیں لوگ کاٹتے ہیں

وَ عِزُّ [۱۸۲] الْعُرْبِ مُقْتَصِدٌ [۱۸۳] بَلِيْغٌ [۱۸۴]
عرب کی عزت، درمیانی راہ چلنے والے، بلاغت والے،

وَ يَقْلَى اللّٰهُ قَوْمًا مُّسْرِفِيْنَا
اور اللہ مبغوض رکھتے ہیں اسراف کنندہ قوم کو

وَ جَبَّارٌ [۱۸۵] عَلَى الْكُفَّارِ بُشْرٰى [۱۸۶]
کفار پر غالب ہیں، بشارت ہیں

لِقَوْمٍ مُّسْلِمِيْنَ وَ مُخْلِصِيْنَا
مسلمانوں اور اخلاص والوں کے لیے

عَلِيٌّ [۱۸۷] كَامِلٌ [۱۸۸] قَمَرٌ [۱۸۹] مُّنِيْرٌ [۱۹۰]
بلند، کامل، چاند، روشن کرنے والے

وَ قَيِّمُنَا [۱۹۱] وَ نَحْنُ بِهٖ هُدِيْنَا
ہمارے سرپرست سردار اور ہمیں آپ کی برکت سے ہدایت ملی ہے

اَجِيْرٌ [۱۹۲] نَّاصِحٌ [۱۹۳] مُّسْتَغْفِرٌ [۱۹۴] مِّنْ
پناہ دینے والے، خیرخواہ، مغفرت مانگنے والے

غَفُوْرٍ لِّلْعُصَاةِ النَّادِمِيْنَا
اللہ تعالیٰ سے توبہ تائب گنہ گاروں کے لیے



مُقفٍّ[١٩٥] ضارعٌ[١٩٦] بشرٌ[١٩٧] يقيناً

سب انبیاء کے بعد آنے والے، تواضع والے بشر ہیں یقیناً ،

وَ نُصَّ بِذا فتبَّ الجاحِدونا

اور آپ کی بشریت نص سے ثابت ہے۔ پس تباہ ہوں آپ کی بشریت کے منکرین

شَفوقٌ[١٩٨] نابذٌ[١٩٩] عدلٌ[٢٠٠] حنانٌ[٢٠١]

شفقت والے ، پھینکنے والے ، عین عدل ، رحمت ،

وَ تذكرةٌ[٢٠٢] لِمن يتذكرونا

اور باعثِ نصیحت و یاد دہانی ہیں نصیحت ماننے والوں کے لیے

اَسدُّ[٢٠٣] النّاسِ اَوفاهم[٢٠٤] ذِماما

سب سے زیادہ سیدھی راہ پر اور زیادہ وفادار حرمت کے

وَ اَنفسُهم[٢٠٥] امامُ[٢٠٦] العامِلينا

سب میں بہتر، پیشوا ہیں عمل کنندگان کے لیے ،

اَشدّهم[٢٠٧] وَ وافٍ[٢٠٨] اَلمعيٌّ[٢٠٩]

سب میں زیادہ شدت و قوت والے ، وفا کنندہ ، تیز ذہن والے

وَ اَمجدُهم[٢١٠] وَ اَوسطُ[٢١١] ماجدينا

سب سے زیادہ شریف ، سب شریفوں میں برگزیدہ

وَ اَتقاهم[٢١٢] وَ اَخشاهم[٢١٣] لِربٍّ

سب سے زیادہ متقی اور خدا سے ڈرنے والے ،

وَ اَعلمُهم بما هم[٢١٤] يجهلونا

اور زیادہ جاننے والے ان امور کو جنہیں لوگ نہیں جانتے





وَ اَجْوَدُهُمْ [٢١٥] وَ اَحْسَنُهُمْ [٢١٦] نَجِيْدٌ [٢١٧]
زیادہ سخی اور زیادہ اچھے ، بڑے شجاع

وَ اَرْجَحُ كُلِّهِمْ [٢١٨] عَقْلًا رَّزِيْنَا
سب سے اعلیٰ ہیں بہ لحاظِ عقل سنجیدہ

وَ اَشْجَعُهُمْ [٢١٩] وَ اَصْدَقُهُمْ [٢٢٠] حَدِيْثًا
بڑے شجاع اور بڑے سچے باتوں میں

وَ اَرْحَمُهُمْ [٢٢١] وَ اَوَّلُ [٢٢٢] مُسْلِمِيْنَا
اور زیادہ رحم کرنے والے اور پہلے مسلمان ہیں

وَ مَسْعُوْدٌ [٢٢٣] وَّ مُخْتَارٌ [٢٢٤] مُّنِيْبٌ [٢٢٥]
نیک ، مختار ، اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے والے

فَوَاتِحُ [٢٢٦] نُوْرِ عِلْمِ الْعَالِمِيْنَا
ظاہر کرنے والے ہیں علم علماء کی روشنی کو

نَبِيٌّ [٢٢٧] لِّلْمَلَاحِمِ ذُو السَّرَايَا [٢٢٨]
نبی ہیں جہاد و جنگ کے فوجوں والے

وَ قَتَّالٌ [٢٢٩] قَتُوْلُ [٢٣٠] الشَّاتِمِيْنَا
زیادہ قتل کنندہ ، خوب ہلاک کرنے والے ہیں اسلام کو گالی دینے والوں کو

مُلَقًّى [٢٣١] اٰىَ قُرْاٰنٍ كَرِيْمٍ
آیات قرآنِ کریم دیے ہوئے

وَ ذِكْرُ [٢٣٢] اللّٰهِ خَيْرُ [٢٣٣] الْعَالَمِيْنَا
اور خدا کا ذکر سارے عالم سے بہتر ہے



وَ غَالِبُ كُلِّ ذِی جَیْشٍ عَظِیْمٍ

اور غلبہ پانے والے ہر بڑی فوج والے پر

بِنَصْرِ اللّٰهِ خَیْرِ النَّاصِرِیْنَا

خدا کی مدد سے، خدا سب سے بہتر مدد کرنے والے ہیں

وَ صَاحِبُ كَوْثَرِ الْبَارِیْ فَیَسْقِیْ

اللہ تعالیٰ کی نہر کوثر والے، تو آپ پلائیں گے

كِرَامًا مِّنْهُ نِعْمَ الْمُسْتَقُوْنَا

اس سے نیکوکاروں کو، زہے نصیب ان پینے والوں کا

وَ صَاحِبُ حَوْضِهِ الْمَوْرُوْدِ نَرْجُوْ

صاحب حوض کوثر جس پر مؤمنین آئیں گے۔ ہم بھی امیدوار ہیں

لَهٗ كَاْسًا دِهَاقًا وَّارِدِیْنَا

اس کے لبالب پیالے کے حوض پر آتے وقت

رَؤُوْفٌ سَیِّدُ الْكَوْنَیْنِ هَادٍ

مہربانی کرنے والے، دونوں جہان کے سردار، راستہ دکھانے والے

وَ مَهْدِیٌّ وَّ سَابِقُ سَابِقِیْنَا

ہدایت پانے والے اور سب سبقت کرنے والوں سے آگے ہیں

وَ تَنْزِیْلٌ وَّ ضَحَّاكٌ ضَحُوْكٌ

نازل کیے ہوئے، ہنس مکھ، بہت مسکرانے والے

وَ مُصْلِحُ مَا عَسٰی اَنْ لَّا یَكُوْنَا

اصلاح کنندہ ان امور کے جو بظاہر ناممکن تھے

عَلَامَةُ قُدْرَةِ[٢٤٦] الْبَارِیْ فَلَاحُ[٢٤٧]

قدرتِ خدا کی واضح علامت، (باعثِ) کامیابی

مُقَدَّمُنَا[٢٤٨] شِفَاءُ[٢٤٩] الْمُفْلِحِيْنَا

ہم سب انسانوں سے آگے، روحانی شفا ہیں کامیابوں کے لیے،

مُيَسِّرُ[٢٥٠] شَرْعِهٖ عَمَلًا[٢٥١] وَّ فَجْرُ

اپنی شریعت کو عملاً آسان کر دکھانے والے، مانندِ صبح

وَ مُخْبِرُ حُكْمِ[٢٥٢] مَا لَا يَعْلَمُوْنَا

وہ احکام بتانے والے جن سے لوگ ناواقف تھے

حَلِيْمُ[٢٥٣] عُدَّةٌ[٢٥٤] وَّ مُبِيْدُ شَرٍّ

عقل و حوصلے والے، ذخیرۂ آخرت اور دفع کرنے والے شر کو

وَ قَدْ مَلَأَ السُّهُوْلَةَ وَ الْحُزُوْنَا

جس نے پُر کر دی تھی (کل زمین) نرم و سخت زمین۔

وَ رَهَّابٌ[٢٥٥] وَّ رَجْلُ[٢٥٦] الشَّعْرِ زَاهٍ[٢٥٧]

خدا سے بہت ڈرنے والے، معتدل گھونگریالے بال والے، بارونق چہرے والے

سَدِيْدٌ[٢٥٨] زَاجِرُ[٢٥٩] الْمُتَهَتِّكِيْنَا

مضبوط و مستقیم، روکنے والے بے پرواہ لوگوں کو ؛

وَ أَبْلَجُ[٢٦٠] أَبْيَضُ[٢٦١] الْأَعْضَاءِ حُسْنًا

کشادہ ابرو، چمکدار خوبصورت اعضاء والے،

أَغَرُّ[٢٦٢] النَّاسِ أَحْسَنُهُمْ جَبِيْنًا

سب سے زیادہ نورانی چہرے والے، حسین تر جبین والے ؛

وَ حَمْطَايَا[٢٦٣] وَ حَمْيَاطَا[٢٦٤] اَحِيْدُ[٢٦٥]

حرم کے محافظ ، عورتوں کو حرام سے روکنے والے (رومی نام) آگ سے دور کرنے والے

وَ قَدْمَايَا[٢٦٦] اِمَامُ[٢٦٧] الْمُتَّقِيْنَا

آگے آگے (رومی نام) متقیوں کے پیشوا ہیں

اَخُوْنَاخُ[٢٦٨] وَ اَزْكٰى[٢٦٩] اٰخِرَايَا[٢٧٠]

صحیح دین والے ، مبارک تر ، آخری نبی (انجیلی نام)

اَسَدُّ[٢٧١] وَ اُمَّةٌ[٢٧٢] لِلْمُقْتَدِيْنَا

مستقیم تر جامع رہ نما اتباع کرنے والوں کے لیے

هُوَ الْحَكَمُ[٢٧٣] الْحُلَاحِلُ[٢٧٤] مَاذ مَاذَا[٢٧٥]

آپ حاکم ہیں ، بہادر آقا ، صاف وستھرے (توراتی نام)

وَ فِي الْعُقْبٰى خَطِيْبُ[٢٧٦] الْوَافِدِيْنَا

اور بروز حشر دربار خدا میں وفدوں کے خطیب

وَ خَيْرٌ[٢٧٧] فَارِقٌ[٢٧٨] فَارَاقْلِيْطَا[٢٧٩]

اور بہتر ، حق و باطل میں فرق کنندہ ، مخلص اور ہر حق کی روح (انجیلی نام)

وَ تَلْقِيْطُ[٢٨٠] مُبَشِّرُ[٢٨١] يَائِسِيْنَا

تلقیط (رومی نام) بشارت دینے والے نا امیدوں کو

مُهَابٌ[٢٨٢] مُرْتَجَانَا[٢٨٣] طَابَ طَابَا[٢٨٤]

رعب والے ، ہماری امیدوں کا مرکز ، نفیس اور اچھے (توراتی نام)

صَفُوْحٌ[٢٨٥] صَفْوَةٌ[٢٨٦] فِي الطَّيِّبِيْنَا

درگزر کرنے والے برگزیدہ ہیں سب پاکیزوں میں ہیں

ـه أسماء عجيبة زيدت الألف في آخرها للضرورة كما هو الشائع في الأعلام عند العجم. ١٢٠




[٢٨٧] رَضِيٌّ ذُو [٢٨٨] الْمَكَانَةِ [٢٨٩] مُرْتَضَانَا

رضا والے ، بڑے مرتبہ والے ، اللہ کے پسندیدہ ہمارے نبی ،

[٢٩٠] سَخِيٌّ ذُو [٢٩١] عَطَايَا مَا ازْدُرِينَا

سخاوت والے ان عطیات والے جو کسی طرح حقیر نہیں سمجھے جاتے

وَ [٢٩٢] مِيزَانٌ وَّ [٢٩٣] بُرْهَانٌ [٢٩٤] بَيَانٌ

میزانِ حق ، دلیل ، بیانِ حق

[٢٩٥] أَمَانُ اللهِ عِنْدَ الْخَائِفِينَا

خدا تعالیٰ کی طرف سے امان ڈرنے والوں کے نزدیک

[٢٩٦] مُعَزِّرُ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيدٍ

سزا دینے والے ہر متکبر سرکش کو

[٢٩٧] مُصَافِحُ كُلِّ مَنْ أَمْسَى قَطِينَا

مصافحہ محبت کرنے والے ہر اس شخص سے جو خادم بنا

وَ [٢٩٨] خَيْرُ الْأَنْبِيَاءِ [٢٩٩] الْمُقْتَفِي إِذْ

کُل انبیاء میں افضل سب کے آخر کیونکہ آپ

تَقَفَّاهُمْ وَهُوَ [٣٠٠] خَيْرُ الْمُرْسَلِينَا

سب سے آخر میں پیدا ہوئے ۔ اور آپ تمام انبیاء سے افضل ہیں

[٣٠١] مَلِيءٌ [٣٠٢] دَعْوَةُ التَّوْحِيدِ [٣٠٣] بَدْرٌ

صاحبِ غنائے قلبی ، دعوتِ توحید والے ، (نبوت کے) بدر

وَ [٣٠٤] شَمْسٌ لَا كَشَمْسِ الْمُبْصِرِينَا

اور آفتاب ہیں لیکن اعلیٰ ہیں اس آفتاب سے جو آنکھوں سے دیکھا جاتا ہے

ظَفُوْرٌ[۳۰۵] صَاحِبُ[۳۰۶] الْمِعْرَاجِ لَيْلًا

بڑے کامیاب ، صاحب معراج ، رات کے وقت

عَلَا حَتّٰى تَخَلَّفَ طُوْرِ سِيْنَا

بلند ہوئے یہاں تک کہ کوہِ طورِ سینا کو پیچھے چھوڑ گئے

رَفِيْعُ[۳۰۷] الذِّكْرِ ذَاكِرُنَا[۳۰۸] وَ ذِكْرٌ[۳۰۹]

عظیم الشان ذکر والے ، امت کو یاد کرنے والے ، ذکر ،

وَ مَذْكُوْرٌ[۳۱۰] مُّذَكِّرُ[۳۱۱] تَائِبِيْنَا

یاد کیے ہوئے نصیحت کرنے والے ہیں توبہ کنندگان کو

صِرَاطٌ[۳۱۲] مُّسْتَقِيْمٌ[۳۱۳] - مُّسْتَقِيْمٌ

سیدھی راہ ، درست عمل والے

وَ ذَكَّارٌ[۳۱۴] وَّ خَيْرُ[۳۱۵] الذَّاكِرِيْنَا

اور بہت یاد کرنے والے اور سب سے بہتر ذکر کرنے والے ہیں

مُفَضِّلُنَا[۳۱۶] وَ فَضْلُ[۳۱۷] اللّٰهِ طٰهٰ[۳۱۸]

ہم سب میں افضل ، خدا کا فضل اے انسانِ کامل

وَ مِفْضَالٌ[۳۱۹] وَّ مُعْلِيْنَا[۳۲۰] سُكُوْنَا

بڑے مہربان اور ہمیں بلند کرنے والے اطمینانِ قلب کے لحاظ سے

وَ مُؤْتَمَنٌ[۳۲۱] مُّهَاجِرُ[۳۲۲] مَوْلِدٍ مَعْ

اور امانت والے ، مکہ سے ہجرت کرنے والے ، ساتھ

اَبِيْ بَكْرٍ وَّ مَا اَعْلٰى خَدِيْنَا

ابوبکر صدیقؓ کے اور صدیقؓ بڑے اعلیٰ رفیق ہیں

وَ ۳۲۳ مَمْنُوْعٌ وَّ ۳۲۴ مُنْحَمِنَا وَ ۳۲۵ مُوْحًی

حفاظت کیے ہوئے ، ستائیش کیے ہوئے (سریانی نام) بذریعۂ وحی

اِلَیْہِ الْعِلْمُ فَوْقَ الْاَعْلَمِیْنَا

علم دیے گئے ہیں تمام اہلِ علم سے زیادہ

زَکِیٌّ ۳۲۶ عَادِلٌ ۳۲۷ طَاسِیْنُ ۳۲۸ اَنْقٰی ۳۲۹

پاکیزہ ، عدل والے ، طاسین ، سب سے زیادہ پاکیزہ

مُعَلِّمُ ۳۳۰ حَاضِرِیْنَ وَ غَائِبِیْنَا

تعلیم دینے والے حاضرین و غائبین کو

وَ دَارُ ۳۳۱ الْحِکْمَۃِ الْعُلْیَا وَمُؤْتًی ۳۳۲

بلند علم و حکمت کے مرکز ہیں، انہیں عنایت کیے گئے

جَوَامِعَ کَلِمِہٖ عِقْدًا حَسِیْنَا

ہیں جامع کلمات جیسے خوب صورت ہار

وَ مُطَّلِعٌ ۳۳۳ وَ مُطْلِعُنَا ۳۳۴ نَجِیٌّ ۳۳۵

اسرارِ وحی جاننے والے ، ہمیں اطلاع دینے والے ، اللہ کے ہم راز ،

مُنَادِیُّ ۳۳۶ النَّاسِ اِیَّاکُمْ وَ زُوْنَا

لوگوں کو یہ صدا دینے والے کہ دور رہو بتوں سے

مُحَرِّمُ ۳۳۷ کُلِّ مَا یَاْتِیْہِ وَحْیٌ

ہر اس شے کی حرمت بتانے والے جس کے بارے میں

بِہٖ لَمْ یَاْلُ جُھْدًا اَنْ یَّبِیْنَا

حرمت کی وحی آتی ، آپ نے ذرا کوتاہی نہیں کی حکم واضح کرنے میں



مُحَلِّلُ مَا اُحِلَّ وَ مَا اَتَانَا
حلال کو حلال بتانے والے ، اور جو حکم آپ لے آئے ہیں

فَاٰمَنَّا بِہٖ وَ بِہٖ رَضِیْنَا
ہمارا اس پر ایمان ہے اور اس پر راضی ہیں

اَحَادِیْثُ النَّبِیِّ مُحَرِّمَاتٌ
نبی علیہ السلام کی احادیث بھی حرام کرنے والی ہیں

کَمِثْلِ کِتَابِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَا
جس طرح قرآنِ خدا تعالیٰ سے حرمتِ اشیاء ثابت ہوتی ہے

وَ لَمْ یَنْطِقْ بِھِنَّ ھَوًی وَ وَھْمًا
آپ نے احادیث پر نطق خواہشِ نفس یا غلطی سے نہیں کیا

فَھُنَّ الْوَحْیُ لٰکِنْ مَا تُلِیْنَا
پس احادیث وحی ہی ہیں البتہ ان کی تلاوت نہیں کی جاتی

وَ قَدْ لُعِنَ الَّذِیْ قَدْ شَکَّ فِیْھَا
بے شک ملعون ہے وہ جو احادیث میں شک کرے

غَدًا یَدْرِیْ الَّذِیْ ظَنَّ الظُّنُوْنَا
بعد الموت جان لے گا وہ جو اس قسم کی بدگمانی کرے

وَ رَدُّ حَدِیْثِہٖ فِسْقٌ وَّ کُفْرٌ
اور احادیث کا انکار فسق و کفر ہے

وَ یَکْفُرُ مَنْ یَّظُنُّ بِہٖ مُجُوْنَا
اور کافر ہے وہ جو احادیث کے لغو ہونے کا خیال کرے

وَصِنْدِيْدٌ[٢٣٩] قُثُومٌ[٢٤٠] كَانَ بُشْرٰى[٢٤١]

سردار و سخی ، جامع برکات ، تھے بشارت

لِعِيْسٰى وَهُوَ اَقْرَبُ مُبَشِّرِيْنَا

عیسیٰ علیہ السلام کی، اور وہ سب بشارت دینے والوں میں قریب تر ہیں

مُعَقِّبُ اَنْبِيَاءِ[٢٤٢] اللهِ طُرًّا

سب انبیاء علیہم السلام کے آخر میں پیدا ہونے والے

وَ مُعْلِنُ[٢٤٣] حُكْمِ رَبِّ الْمُعْلِنِيْنَا

اور اعلان کرنے والے ہیں اعلان کنندگان کے رب کے حکم کے

وَ عَبْدُ[٢٤٤] الْخَالِقِ اسْمًا فِىْ جِبَالٍ

اور آپ کا نام عبدالخالق ہے پہاڑوں میں

وَ اَوَّلُهُمْ[٢٤٥] وَ اٰخِرُ[٢٤٦] مُرْسَلِيْنَا

اور بہ لحاظِ روح وحقیقت سب انبیاء سے مقدم اور بظاہر تمام سے آخر ہیں

نَبِىُّ[٢٤٧] الرَّحْمَةِ[٢٤٨] الْكُبْرٰى وَجِيْهٌ

نبی ہیں بڑی رحمت کے ، جاہ و عزت والے

وَ مَرْحُوْمٌ[٢٤٩] رَحِيْمُ[٢٥٠] الرَّاكِعِيْنَا

رحم کیے ہوئے رحم کرنے والے مسلمانوں پر

شَهِيْدٌ[٢٥١] شَاهِدٌ[٢٥٢] مَّا كَانَ حَيًّا

گواہ ، گواہی دہندہ جب تک آپ زندہ تھے

وَ مَشْهُوْدُ[٢٥٣] الْمَلَائِكِ سَائِحِيْنَا

حاضر کیے ہوئے آپ کے پاس وہ فرشتے جو گھومتے رہتے ہیں





خَطِیبُ النَّاسِ مَبْعُوثٌ لَبِیبٌ

سب سے خطیب ، بھیجے ہوئے ، عقل مند ،

خَطِیبُ الْاَنْبِیَاءِ السَّالِفِینَا

خطیب ہیں تمام گزشتہ انبیاء علیہم السلام کے

وَکَانَ خِطَابُهُ نُورًا فَطُوبٰی

اور آپ کا خطاب مثلِ نور تھا، زہے نصیب

لِمَنْ سَمِعُوا لَهُ فِی الدَّهْرِ حِینَا

ان کا جو زندگی میں ایک ساعت آپ کا کلام سن چکے

وَذُو فَضْلٍ وَذُو عِزٍّ هَجُودٌ

صاحبِ فضل صاحبِ عزت، جاگنے اور تہجد ادا کرنے والے

وَعَبْدُ اللّٰهِ رَبِّ الْعَابِدِینَا

بندے اُس خدا کے جو کُل عبادت گزاروں کا پروردگار ہے ۔

مَجِیدٌ نِعْمَةُ اللّٰهِ وَغَیْثٌ

بلند مرتبہ والے ، اللہ کی نعمت باران رحمت

وَاُمِّیٌّ غِیَاثُ الطَّالِبِینَا

اُمّی فریاد رس ہیں (بہ شفاعتِ عام) طلب کنندگانِ حاجت کے

خَلِیلٌ قَاسِمٌ وَاللّٰهُ یُعْطِی

مخلص دوستِ خدا، تقسیم کرنے والے ، اور اللہ تعالیٰ دیتے ہیں

وَلَمْ یَلْفِظْ بِلَا لِلسَّائِلِینَا

اور لفظِ لا (نہیں) زبان پر نہیں لائے مانگنے والوں کے لیے

حَفِيٌّ ٣٦٩ جَامِعٌ ٣٧٠ مَلِكٌ ٣٧١ مَلِيكٌ ٣٧٢

مہربان و معاون ، جمع کرنے والے ، شاہِ انبیاء ، سلطانِ رُسل

نَذِيرٌ ٣٧٣ مُنْذِرٌ ٣٧٤ لِلطَّاغِيْنَا

بدانجام سے خبردار کرنے والے ، اور ڈرانے والے سرکشوں کو

نَصِيحٌ ٣٧٥ خَاضِعٌ ٣٧٦ لَسِنٌ ٣٧٧ حَبِيبٌ ٣٧٨

خیرخواہ ، منکسر ، فصیح ، یارِ خدا و خلق ،

مَحَجَّتُنَا ٣٧٩ وَ اَوْلَانَا ٣٨٠ يَقِيْنَا

ہماری حجت اور ہم انسانوں سے یقیناً افضل ہیں

وَ اَوَّلُ ٣٨١ شَافِعٍ وَّ مُشَفَّعٍ ٣٨٢ بَلْ

سب سے اول شفاعت کنندہ ، اول شفاعت قبول کیے ہوئے ، بلکہ

هُوَ الْفَتَّاحُ ٣٨٣ بَابَ الشَّافِعِيْنَا

آپ کھولنے والے ہیں شفاعت کنندگان کے لیے شفاعت کا دروازہ

سَبِيْلُ ٣٨٤ اللهِ مَنْ سَلَكُوْهُ فَازُوْا

خدا کی راہ ، جو بھی اس راہ پر چلے کامیاب ہوئے

بِفِرْدَوْسٍ وَّ عَدْنٍ خَالِدِيْنَا

جنتِ فردوس و جنتِ عدن حاصل کرنے میں ہمیشہ ہمیشہ کے لیے

وَكِيْلٌ ٣٨٥ صَالِحٌ ٣٨٦ مُتَوَكِّلٌ ٣٨٧ فِي

دوسروں کے کام کرنے والے ، نیک ، اللہ پر توکّل والے

اُمُوْرِ الدِّيْنِ تُكْلَانًا رَّصِيْنًا

امورِ دین میں محکم توکّل

وَ اَكْثَرُ[٣٨٨] اَنْبِيَاءِ اللّٰهِ جَمْعًا

اور جملہ انبیاءؑ میں آپ کی جماعت و امت زیادہ ہے

وَ اَكْرَمُ[٣٨٩] وُلْدِ اٰدَمَ اَكْتَعِيْنَا

اور شریف تر ہیں تمام اولادِ آدم میں

رَقِيْبٌ[٣٩٠] اٰخِذُ[٣٩١] الْحُجُزَاتِ حِفْظًا

نگہبان ، پکڑنے والے امت کی کمر تاکہ بچائیں

مِنَ النَّارِ الَّتِيْ لِلْكَافِرِيْنَا

اُس آگ سے جو تیار ہوئی ہے کافروں کے لیے ،

وَسِيْلَتُنَا[٣٩٢] نَسِيْبٌ[٣٩٣] مُّسْتَعِيْنٌ[٣٩٤]

آپ پر ایمان لانا وسیلۂ نجات ہے ، اعلیٰ نسب والے ، خدا کی پناہ لینے والے

وَ نَجْمٌ[٣٩٥] ثَاقِبٌ لِّلْمُدْلِجِيْنَا

ستارۂ ضو فشاں رات کو چلنے والوں کے لیے

وَ ثَانِي[٣٩٦] اثْنَيْنِ فِيْ غَارِ بِثَوْرٍ

دو ساتھیوں میں دوسرے غارِ ثور میں

تَقِيٌّ[٣٩٧] حَافِظٌ[٣٩٨] لِّلْمَحْجِرِيْنَا

متقی ، محافظ ہیں مجبور و مظلوم لوگوں کے

مَجِيْدٌ[٣٩٩] حَائِدٌ[٤٠٠] قُثَمٌ[٤٠١] وَّ وَافٍ[٤٠٢]

برطرف حق پھیرنے والے ، باطل سے پھرنے والے ، جامع برکات ، وفادار ،

وَفِيٌّ[٤٠٣] وَّاعِظٌ[٤٠٤] مَّنْ يُّجْرِمُوْنَا

کامل صورت و سیرت والے ، وعظ کرنے والے اُنہیں جو گناہ کرتے ہیں

بَصِيْرٌ (۲۰۵) حَاتَمٌ (۲۰۶) حَامِيْمٌ (۲۰۷) رَاضٍ (۲۰۸)

دانش مند ، اعلیٰ صورت وسیرت والے ، حٰمٓ ، رضامند ،

بَشِيْرٌ (۲۰۹) لِلْكِرَامِ الْمُحْسِنِيْنَا

خوشخبری دینے والے نیکوکاروں کو ،

مُجِيْرٌ (۲۱۰) فَاتِحٌ (۲۱۱) عَافٍ (۲۱۲) نَبِيْهٌ (۲۱۳)

پناہ دہندہ ، فتح کرنے والے ، معاف کرنے والے ، بڑے ہوشیار

وَكَانَ لِاٰيِ قُرْاٰنٍ مُّبِيْنًا (۲۱۴)

اور تھے آیاتِ قرآن کی وضاحت کرنے والے

حَسِيْبٌ (۲۱۵) حَاشِرٌ (۲۱۶) قَسَمٌ (۲۱۷) طَهُوْرٌ (۲۱۸)

کفایت کرنے والے ، سب سے پہلے قبر سے اٹھنے والے ، قسم ، پاک کنندہ ،

مُطَهَّرُنَا (۲۱۹) مُطَهِّرُ (۲۲۰) رَاغِبِيْنَا

ہم میں پاکیزہ تر ، پاک کرنے والے رغبتِ اسلام رکھنے والوں کو

تِهَامِيٌّ (۲۲۱) صَفِيُّ (۲۲۲) اللّٰهِ جَدٌّ (۲۲۳)

مکہ کے باشندے ، اللہ کے دوست ، عظیم القدر

مُقَدَّسَةٌ (۲۲۴) وَخَيْرُ مُقَدِّسِيْنَا

اللہ کے پاک کیے ہوئے اور سب سے زیادہ خدا کی پاکی بیان کرنے والے ہیں

وَرُوْحٌ (۲۲۵) ذُوالْهِرَاوَةِ (۲۲۶) سَرْخَلِيْطَسُ (۲۲۷)

روحِ روانِ اسلام ، موٹی لاٹھی والے ، ستودہ (سریانی نام)

وَزَاهِرُنَا (۲۲۸) وَاَجْمَلُ (۲۲۹) زَاهِرِيْنَا

منور پیشانی والے ہمارے نبی اور تمام خوب رؤوں سے زیادہ حسین ،

سَنَایَا [۲۳۰] ضَیْغَمٌ [۲۳۱] شَہْمٌ [۲۳۲] مُشِیْرٌ [۲۳۳]

روشنی ، شیردل ، سردار ، مبحِ مشورہ دہندہ

وَفَارُوْقٌ [۲۳۴] وَّ خَیْرُ الْفَارِقِیْنَا

بڑے امتیاز کرنے والے حق و باطل میں ، اور کُل امتیاز کرنے والوں سے بہتر

وَفَرْدٌ [۲۳۵] رَاکِبٌ [۲۳۶] جَمَلًا سَرِیْعٌ [۲۳۷]

بے نظیر ، اونٹ پر سوار ، اظہارِ حق میں تیز

وَعَاضِدُنَا [۲۳۸] وَ ذُخْرُ [۲۳۹] الرَّاشِدِیْنَا

ہمارے مددگار ذخیرہ نیکوکاروں کے لیے

خَلِیْفَۃُ [۲۴۰] رَبِّہٖ فِیْ نَشْرِ دِیْنٍ

اللہ تعالٰے کے خلیفہ ہیں دین کی اشاعت میں

وَنُصْرَتِہٖ وَ خَیْرُ النَّاشِرِیْنَا

و نصرت میں اور آپ بہترین اشاعت کنندہ ہیں

وَجَوَّادٌ [۲۴۱] عِمَادٌ [۲۴۲] عُمْدَۃٌ [۲۴۳] قَدْ

بڑے سخی ، سردار معتمد بھروسہ کیے ہوئے شجاع ، بے شک

اَقَامَ الدِّیْنَ اَرْکَانًا وَّ بُوْنَا

آپ نے قائم و استوار کیے دین کے ارکان اور ستون.

حَبِیْبُ [۲۴۴] اللہِ بَارَّہٖ [۲۴۵] حَاطَحَاطَا [۲۴۶]

اللہ کے محبوب ، خوبصورت ، حاط حاط (زبوری نام)

بَہِیٌّ [۲۴۷] بَلْ بَہَاءُ [۲۴۸] الْاَجْمَلِیْنَا

حسین و دانا ، بلکہ تمام خوبصورتوں کا حُسن ہے

ه اسم عجمي سمي به في الزبور زيدت الألف في آخره للضرورة. ۱۲

ثِمَالٌ[٤٤٩] لِلْاَرَامِلِ وَ الْيَتَامٰى

فریادرس ہیں بیوہ عورتوں اور یتیموں کے

وَ كَانَ لِعِصْمَةِ الْبَارِیْ مَصُوْنًا[٤٥٠]

اور تھے محفوظ بہ برکتِ حفاظتِ ربّ تعالےٰ

حَفِيْظٌ[٤٥١] وَّاسِعٌ[٤٥٢] خُلْقًا وَّ عِلْمًا

نگہبانِ (دین) ، وسیع اخلاق و علم والے

وَ مُغْرَمٌ[٤٥٣] اَنْ نُّطِيْعَ وَ اَنْ نَّدِيْنَا

اور بے حد مشتاق اس کے کہ ہم مطیع و دین دار بنیں

شَدِيْدٌ[٤٥٤] خَيْرُ[٤٥٥] خَلْقِ اللّٰهِ طُرًّا

امرِ دینی میں سخت سب مخلوقِ خدا سے افضل ،

وَ خَيْرُ[٤٥٦] النَّاسِ خَيْرُ[٤٥٧] الْعَالَمِيْنَا

کُل انسانوں سے اعلیٰ ، اور سارے عالَم سے بہتر ہیں

وَ اَطْيَبُهُمْ[٤٥٨] بِغَيْرِ الطِّيْبِ طَبْعًا

اور بغیر عطر کے سب سے زیادہ معطّر بدن والے فطرۃً

وَ اَلْيَنُهُمْ[٤٥٩] يَدَاهُ الْقَزُّ لِيْنًا

سب سے زیادہ نرم بدن والے ، گویا آپ کے ہاتھ ریشم ہیں نرمی میں

قَرِيْبٌ[٤٦٠] ظَاهِرٌ[٤٦١] جِسْمًا وَّ لٰكِنْ

آپ قریب و ظاہر ہیں جسمانی طور پر لیکن

عَظِيْمٌ[٤٦٢] بَاطِنٌ[٤٦٣] عَنَّا شُئُوْنًا

بڑے اور پوشیدہ ہیں ہم سے باعتبارِ بلند شان۔

كَثِيرُ[٤٦٤] الصَّمْتِ وَهَّابُ[٤٦٥] الْهَدَايَا

زیادہ خاموش رہنے والے، بڑے ہدایا بخشنے والے،

وَ مُنْتَجَبٌ[٤٦٦] وَّ مُنْتَخَبٌ[٤٦٧] يَقِينًا

برگزیدہ اور چُنے ہوئے ہیں یقیناً

وَ رُوحُ[٤٦٨] الْحَقِّ رُوحُ[٤٦٩] الْقُدُسِ مَوْلًى[٤٧٠]

جانِ حق جانِ پاکیزہ، آقا

وَ رُوحُ[٤٧١] الْقِسْطِ عِنْدَ الْمُقْسِطِينَا

اور جانِ عدل انصاف کنندگان کے نزدیک

وَ سَعْدُ[٤٧٢] اللّٰهِ سَعْدُ[٤٧٣] الْخَلْقِ فَخْرٌ[٤٧٤]

برکتِ اللہ تعالیٰ، کُل مخلوق میں نیک بخت، باعثِ فخر،

سَعِيدُ[٤٧٥] الْأَوَّلِينَ وَ الْاٰخِرِينَا

سب اگلے اور پچھلے لوگوں میں بڑی سعادت والے

مُحَرِّضُنَا[٤٧٦] عَلٰى تَحْصِيلِ عِلْمٍ

ہمیں اُبھارنے اور ترغیب دینے والے طلبِ علم پر

بِأَقْصَى الْمُلْكِ بَلْ لَوْ كَانَ صِينَا

دور دور ملکوں میں اگرچہ وہ چین ہی کیوں نہ ہو

عَلِيمٌ[٤٧٧] عَالِمٌ[٤٧٨] بَحْرٌ[٤٧٩] مُلَبٍّ[٤٨٠]

زیادہ علم والے، جاننے والے، بحرِ علم و کمال، فرماں بردار،

زَعِيمُ[٤٨١] الْأَنْبِيَاءِ الْغَابِرِينَا

تمام گزشتہ انبیاء علیہم السلام کے نمائندہ ہیں

صَبِيحٌ ۴۸۲ ضَابِطٌ ۴۸۳ سَنَدٌ ۴۸۴ زَكِيٌّ ۴۸۵

حسین ، تھامنے والے ، معتمد ، پاکیزہ

وَشَكَّارٌ ۴۸۶ وَّ زَيْنُ ۴۸۷ الْكَائِنِينَا

زیادہ شکر کنندہ اور جملہ موجودات کی زینت

مُعِينٌ ۴۸۸ مُخْلِصٌ ۴۸۹ مُتَضَرِّعٌ ۴۹۰ فِي

امداد کنندہ ، اخلاص والے عاجزی کرنے والے ،

عِبَادَةِ رَبِّهٖ يَبْكِي اَنِينَا

اللہ تعالےٰ کی عبادت کرتے ہوئے زار و قطار روتے تھے

مُؤَيَّدُهٗ ۴۹۱ وَ مَنْصُورٌ ۴۹۲ سَلَامٌ ۴۹۳

خدا کی تائید حاصل کیے ہوئے ، مدد دیے ہوئے ، عیبُ نقص سے پاک

وَ مُنْتَصِرٌ ۴۹۴ وَّ نَاصِرُ ۴۹۵ صَارِخِينَا

دین کے لیے بدلہ لینے والے ، اور مددگار ہیں فریاد کرنے والوں کے

مُبَلِّغُ ۴۹۶ حُكْمِهٖ مُهْدٍ ۴۹۷ عَزِيزٌ ۴۹۸

حکمِ خدا پہنچانے والے ، روحانی تحفے دہندہ ، گرامی

مُعَزَّزُنَا ۴۹۹ اِمَامُ ۵۰۰ الْعَالَمِينَا

ہمارے معزز نبی ، پیشوا سارے عالم کے

وَ مُغْنٍ ۵۰۱ سَابِقٌ ۵۰۲ عَرَبًا غَنِيٌّ ۵۰۳

مستغنی کرنے والے ، کل عرب سے آگے ، غنی ہیں

بِقَلْبٍ اَيْنَ مِنْهُ الْمُكْثِرُونَا

دل کے یہ قلبی غنا دولت مندوں کو کہاں حاصل ہو سکتی ہے

وَ بَحْرٌ زَاخِرٌ عَيْنٌ وَّ نَجْمٌ
اسرارِ نبوت کے گہرے سمندر، سر دار اور ستارۂ رشد

وَ بَرْقِيْطِسٌ وَ حَامِيْ الْمَرَامِلِيْنَا
ستائش کیے ہوئے (رومی نام) حمایت کرنے والے غریبوں کی

وَ شَثْنٌ نَاجِزٌ مُّتَرَبِّصٌ فِيْ
معتدل موٹی انگلیوں والے، وعدہ پورا کرنے والے، مددِ خدا کے منتظر

اُمُوْرٍ نَالَهَا الْمُتَرَبِّصُوْنَا
اُن امور میں جن میں حوصلہ و انتظار والے ہی کامیاب ہوتے ہیں

إِمَامُ الْخَيْرِ اَعْلٰى مُجْتَبَانَا
ہر قسم کی نیکی میں رہنما، سب سے اعلیٰ، برگزیدہ ہمارے نبی

نَقِيْبٌ مُّنْتَقًى فِي الْمُنْذِرِيْنَا
حقوقِ امت کے محافظ، چنے ہوئے پیغمبروں میں

وَ عَيْنُ الْعِزِّ مَعْرُوْفٌ عَفُوٌّ
عین عزت، جانے پہچانے ہوئے، بہت درگزر کرنے والے

لَنَا فَرَطٌ تَقَدَّمَ كَيْ يُعِيْنَا
حشر میں ہماری سہولت کا انتظام کرنے والے، آگے گئے تاکہ مدد کر سکیں

وَ لَوْلَا سَيِّدِيْ مَا كَانَ كَوْنٌ
اگر میرے آقا دنیا میں نہ ہوتے تو یہ دنیا موجود نہ ہوتی

فَكَانَ وُجُوْدُهٗ مَاءً مَّعِيْنَا
سو آپ کا وجود کائنات کے لیے جاری پانی ہے

حَوٰى اَسْمَاءَهُ الْعُلْيَا نَشِيْدِىْ

جمع کیا آپؐ کے بلند اسماء کو میری خوبصورت نظم نے

كَمِسْكٍ فِى الْمَحَافِلِ طَابَ جُوْنًا

مانندِ مُشک محفلوں میں جو محفلوں کے ساتھ عطردان کو بھی معطر کرے

وَزِنْتُ بِهَا النَّشِيْدَ فَجَدَّ سَعْدِىْ

اور میں نے مزین کیا ان سے یہ قصیدہ ۔ زہے میری خوش بختی

كَدُرٍّ زَانَ اَصْدَافًا مُّلِيْنَا

جیسا کہ موتی مزین کر دیں سیپیوں کو جو اُن سے پُر ہوں

شَفَاعَتُهُ الْعَرِيْضَةُ عُدَّةٌ لِّىْ

آپؐ کی وسیع شفاعت میری زادِ راہ ہے

وَ مَاْمُوْلِىْ وَ مَالِىْ مُسْتَبِيْنَا

اور امیدوں کا مرکز اور میرا مال واضح طور پر

اَتَحْرِمُنِىْ شَفَاعَتَهٗ فَلَا لَا

کیا آپ مجھے اُن کی شفاعت سے محروم کریں گے نہیں ایسا نہ ہو

فَاِنِّىْ مُسْلِمٌ رَبِّىْ يَمِيْنًا

کیوں کہ میں مسلمان ہوں اے اللہ آپ کی قسم

نَعَمْ عَاصٍ وَّ لٰكِنْ لَيْسَ جُرْمِىْ

ہاں گناہ گار ہوں لیکن میرا جرم بڑا نہیں ہے

بِاَعْظَمَ مِنْ خَوَانِكَ كَىْ تُهِيْنَا

آپ کے خوان کرم سے ، کہ آپ مجھے ضرور رسوا کریں



وَ جَلَّ الذَّنبُ لِی وَ اَجَلُّ مِنْ ذَا

میرے گناہ بڑے ہیں لیکن ان سے بھی بڑے ہیں

جَدَاكَ وَ اَنْتَ خَیْرُ الْمُجْتَدِیْنَا

آپ کے عطایا اور آپ سب دینے والوں سے بہتر ہیں

فَلَا تَفْعَلْ بِنَا مَا نَحْنُ اَهْلٌ

پس ہمارے ساتھ وہ معاملہ نہ فرما، جس کے ہم گنہگار مستحق ہیں

لَهٗ اِنْ لَّا نَكُنْ مِّنْ خَاسِرِیْنَا

ورنہ پھر تو ہم خسارہ والوں میں سے ہونگے۔

بَلِ افْعَلْ رَبَّنَا مَا اَنْتَ اَهْلٌ

بلکہ کرم کا وہ معاملہ فرما اے اللہ جس کے اہل آپ ہیں

لَهٗ وَارْحَمْ فَكُنْتَ بِهٖ قَمِیْنَا

اور رحم کر کیوں کہ آپ ہی رحم و کرم کے اہل ہیں

خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِكْنِیْ بِلُطْفٍ

اے مخفی مہربانی والے پا لیجیے گا اپنی عنایات سے مجھے

وَ حِزْبًا یَّسْمَعُوْنَ وَ یَقْرَءُوْنَا

اور وہ گروہ بھی جو اس قصیدے کو سنے اور پڑھے

وَ صُحْبَةَ مُصْطَفَانَا اَرْتَجِیْهَا

اور نبی علیہ السلام کی رفاقت کا امیدوار ہوں

بِفِرْدَوْسٍ لِاَخْدِمَهٗ قَطِیْنَا

جنت فردوس میں تاکہ خادم بن کر آپ کی خدمت کرتا رہوں

وَ رُؤْيَتكَ الَّتِي تُنْسِي نَعِيْمًا

اور امیدوار ہوں آپ کے دیدار کا بھی جو بھلا دے ہر نعمت کو

سِوَاهَا مَا تَسُرُّ النَّاظِرِيْنَا

اس کے سوا ، وہ دیدار جو ناظرین کو بڑی مسرت بخشتا ہے

وَ هَبْ لِي الرَّوْحَ وَالرَّيْحَانَ رَبِّيْ

اور مجھے عنایت کیجیے راحت اور پھول اے اللہ

بِجَنَّاتِ الْعُلٰى وَالْحُوْرَ عِيْنَا

جنتوں میں اور حورِ عین بھی

وَ اَنْتَ الرَّبُّ فَارْحَمْنِيْ فَاِنِّيْ

آپ ہی میرے رب ہیں سو مجھ پر رحم فرما کیونکہ میں نے

دَعَوْتُكَ مُسْتَغِيْثًا مُّسْتَعِيْنَا

صرف آپ ہی کو پکارا ہے فریاد کرتے اور مدد مانگتے ہوئے

فَيَا اللّٰهُمَّ ثَبِّتْنَا ثُبَاتًا

اے اللہ ہمیں خوب ثابت قدم رکھیے

عَلَى الْاِسْلَامِ حَتّٰى لَا نَخُوْنَا

دینِ اسلام پر ، تاکہ دین میں کسی طرح خیانت نہ کریں

وَ حَبِّبْ كُلَّ مَا تَرْضٰى اِلَيْنَا

اور محبوب کر دیں ہمارے دلوں میں ہر وہ شئے جو آپ کو پسند ہو

وَ وَفِّقْنَا لِمَا يُجْدِيْ اَمِيْنَا

اور ہمیں توفیق بخش دیں اُس عمل کی جو نفع دے ۔ آمین ثم آمین

تمت



قصیدۂ حسنیٰ پڑھنے کے فوائد بیشمار ہیں۔ اسماءِ نبویّہ کی برکت سے ہر حاجت پوری ہوگی ان شاء اللہ تعالیٰ ۔ چند اہم فوائد یہ ہیں۔

(۱) ہر قسم کی بیماری سے باذن اللہ شفاء (۲) مقدمات میں فتح (۳) دشمنوں کے شر سے حفاظت (۴) ملازمت میں ترقی (۵) افسرانِ بالا مسخر (۶) ماتحت عملہ تابع (۷) تجارت میں ہر قسم کی رکاوٹ دور ہوکر بڑا نفع ہوگا (۸) میاں بیوی میں محبت ہوگی، بیوی پڑھے تو خاوند تابع ہوگا اور خاوند پڑھے تو بیوی فرمانبردار ہوگی (۹) سفر بخیر ختم ہوکر بخیر واپسی ہوگی (۱۰) طالب علم کا ذہن تیز و حافظہ بڑھے گا (۱۱) نیک اعمال کی توفیق ملے گی (۱۲) دلوں کی تسخیر کیلئے بہت مفید ہوگا (۱۳) غیر شادی شدہ کی جلد شادی ہوگی (۱۴) رزق میں فراخی اور جادو سے بند کیا ہوا کاروبار پہلے سے زیادہ چالو ہوگا (۱۵) جنات و سحر کا اثر دور ہوگا (۱۶) بے اولاد و عقیمہ عورت پڑھے تو اللہ تعالیٰ اولاد نصیب فرمائیں گے (۱۷) گمشدہ چیز مل جائیگی (۱۸) گھر سے بھاگا ہوا شخص جلد واپس آجائیگا (۱۹) جس کے بچے پیدا ہوکر مر جاتے ہیں تو وہ ان شاء اللہ زندہ رہیں گے (۲۰) امتحان میں کامیابی ہوگی (۲۱) دلوں کا وسوسہ اور خوف و بے اطمینانی دور ہوجائیگی (۲۲) استحضارِ قلب سے بار بار پڑھے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت دل میں بڑھے گی اور خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوگی۔

مصنف رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ان کی اولاد سے اجازت لینے سے ان شاء اللہ تعالیٰ تاثیر بہت زیادہ ہوگی۔

عامل بننے کے بغیر بھی یہ فوائد حاصل ہونگے ان شاء اللہ تعالیٰ۔ لیکن عامل بننے سے تاثیر بہت زیادہ ہوتی ہے۔ قصیدۂ حسنیٰ کے عامل بننے کے طریقے چار ہیں۔ عامل بن جانے کے بعد روزانہ ایک مرتبہ پڑھے۔
قصیدۂ حسنیٰ کے عامل بننے کے چار طریقے (اوّل) ۴۱ دن تک ہر روز ۳ دفعہ پڑھے (دوم) ۴۱ دن تک روزانہ ۷ دفعہ پڑھے (سوم) کسی ماہ (ربیع الاوّل ہو تو بہتر ہے) تین دن اعتکاف کر کے روزہ رکھے ایامِ اعتکاف میں روزانہ ۱۵ مرتبہ پڑھے (چہارم) اول ۵۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر قصیدہ شروع کرے پھر آخر میں بھی ۵۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ ۴۱ دن تک روزانہ ایک مرتبہ اسی طریقہ سے پڑھے۔

⇦ پڑھنے والے حضرات سے درخواست ہے کہ (مصنف) حضرت شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ اور حضرت کی اولاد و اہل خانہ کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔